بعلوم ہوتا ہے، کہ مقتدر کے زمانہ مین یہ دونون سلطنت کے خاص مہاجن تھے، سلطنت کیلئے روپیہ فراہم کرنا
ں اُن کا مخصوص کام تھا، یہ ساہوکار ضرورت کے وقت سلطنت کو قرضے دیتے تھے، تین قرضون کا خاص طور
ذکر ہے:-

۱- وزیر ابن الفرات نے اپنی پہلی وزارت کے زمانہ مین یوسف بن فنیحاس کو بلاکر قرضہ کا مطالبہ کیا،
ور یوسف کو اس کے اصرار سے ایک ماہ کیلئے قرضہ دینا پڑا،

۲- وزیر علی بن عیسیٰ نے ایک روز یوسف اور ہارون کو بلاکر کہا، کہ "ہر ماہ کے شروع مین پیدل سپاہ
کے مصارف کیلئے مجھے تیس ہزار دیناروں کی ضرورت ہوتی ہے، عموماً میرے پاس اتنی رقم مہینہ کے پہلے یا دوسرے روز
موجود نہین رہتی، لہذا مین چاہتا ہون کہ تم ہر مہینہ کی پہلی تاریخ کو ڈیڑھ لاکھ درہم قرضہ کے طور پر دیدیا کرو، یہ رقم مہینہ
کے اندر ہی تم کو اہواز کی مالگذاری سے مل جایا کرے گی، کیونکہ اہواز کے محاصل کا انتظام تمہارے ہی ہاتھ مین ہے،
ان محاصل کے علاوہ جو تمہارے لئے ایک مستقل ضمانت ہین، مین بیس ہزار دینار کا اضافہ مزید ضمانت کے طور پر ادا
کرتا ہون، جو ہر مہینہ حامد بن عباس سے واجب الادا ہین، یہ پہلی قسط کا معاوضہ ہو جائے گا" ان دونون ساہوکا رون
نے شروع مین تو انکار کیا، لیکن بالآخر اُنھین منظور کرنا ہی پڑا،

۳- وزیر علی بن عیسیٰ نے ۹۱۳ء مین بھی انھی ساہوکارون سے قرضہ لیا تھا، اس قرضہ کیلئے جو طریقہ
اختیار کیا گیا، وہ اس سے قبل سلطنت عباسیہ کے مالیات مین غالباً کبھی نہین برتا گیا تھا، جب وزیر علی بن عیسیٰ
کو مطالبات کی ادائی کے لئے روپیہ کی ضرورت پیش آئی، تو اوس نے تجار سے دس ہزار دینار قرض لئے اور اس قرضہ
کی ضمانت سفتجہ سے کی، جو صوبون سے آئے تھے لیکن جو اُس وقت تک واجب الادا نہ ہوئے تھے، اس قرضہ پر اوس نے
ڈیڑھ نقرئی دانق فی دینار سود دینا منظور کیا، جس سے ایک مہینہ مین ڈھائی ہزار درہم ہو جاتے تھے، یہ اقرار نامہ
یوسف بن فنیحاس، ہارون بن عمران، اور اون کے جانشینون کے ساتھ سولہ سال کی مدت کے لئے کیا گیا،
اس اقرار نامہ مین جواب سے ایک ہزار برس پہلے ہوا تھا، زمانہ حال کی ساہوکاری کے تقریباً تمام اجزاء پائے

جاتے ہین، اُن مین سے خاص حسب ذیل ہین :-

۱- حکومت کی طرف سے قرضہ کی گفتگو،

۲- سود کی ادائی،

۳- سفتجہ کو ضمانت کے طور پر دینا،

۴- حکومت کا ایک یہودی بنک سے قرضہ کا معاملہ کرنا،

(۲) تجارتی کاروبار | ان جہابذۃ الحضرۃ کے مالی کاروبار پر نظر ڈالتے ہوئے یہ سوال پیدا ہوتا ہے، کہ حکومت کی ضروریات کو پورا کرنے کے لئے اُن کے پاس روپیہ کہان سے آتا تھا، کیونکہ اگر یہ مان بھی لیا جائے کہ سفتجہ کو بھنا کر وہ نقد روپیہ حاصل کر لیتے تھے، پھر بھی اس قدر کثیر نقد سرمایہ کا اُن کے پاس ہر وقت موجود رہنا تعجب سے خالی نہین، آخر اُن کی دولت کے ذرائع کیا تھے، ؟

اُن کی آمدنی کا سب سے پہلا ذریعہ تو یہ تھا کہ جو رقمین حکومت کے عہدہ دار اور وزرا اُن کے پاس جمع کرتے تھے، اُن کو وہ سرمایہ کے طور پر استعمال کر کے فائدہ حاصل کرتے تھے، دوسرا ذریعہ تجارت تھا، یہ یاد رکھنا چاہئے، کہ یوسف اور ہارونؔ تجارؔ کے نام سے بھی پکارے جاتے تھے، ان ماخذون مین اُن کا ذکر اکثر اسی نام سے آیا ہے، تجارؔ اور جہابذۃؔ کے نامون کے فرق سے واضح طور پر معلوم ہوتا ہے، کہ یہ دونون یہودی تجارتی کاروبار بھی کرتے تھے، اگرچہ عرب ماخذون مین صرف اُن کے مالی کاروبار کا ذکر ہے، بہرحال یہ خیال کہ وہ تجارتی کاروبار بھی کرتے تھے محض تجار اور جہابذۃ کے فرق پر مبنی نہین ہے، بلکہ اس کے لئے تاریخی وجوہ بھی موجود ہین، تمام قرون وسطیٰ مین مالی اور تجارتی کاروبار ہمیشہ ایک دوسرے سے ملے ہوئے تھے، مالی کاروبار دراصل تجارتی کاروبار کی ایک ارتقائی شکل ہے، اور قرون وسطیٰ کی تاریخ مین اسکی بہتیری مثالین پائی جاتی ہین، کہ مالیات کی ابتدا تجارت ہی سے ہوئی،

لیکن ایک عرب تاریخی ماخذ سے جو ابھی حال مین شایع ہوا ہے، اور جس سے ان یہودی ساہوکارون

کی حیثیت پر بہت صاف روشنی پڑتی ہے، یہ معلوم ہوتا ہی کہ روپیہ کی فراہمی کیلئے ان کا دار و مدار صرف اپنے ذاتی سرمایہ دوسرون کی امانت اور اپنے کاروبار کے منافعہ پر نہ تھا، التنوخی کی نشوار المحاضرہ جلد ثانی مین اس اقرارنامہ کے سلسلہ مین جو علی بن عیسیٰ نے ان ساہوکارون کے ساتھ قرضہ کیلئے کیا تھا حسب ذیل بیان موجود ہی:۔

کیونکہ وہ مرتے دم تک اپنے عہدون سے برطرف نہین کئے گئے، وہ عبید اللہ بن یحییٰ الخاقانی کے زمانہ مین مقرر کئے گئے تھے، تجار کی نظرون مین جہبذ کے عہدہ کی جاہ برقرار رکھنے کے خیال سے سلطان اُن کو علٰحدہ کرنا نہین چاہتا تھا، تاکہ تجار ضرورت کے وقت جہبذ کے ذریعہ سے روپیہ قرض دے سکین، اگر کوئی جہبذ نکال دیا جاتا، اور دوسرا اسکی جگہ مقرر کر دیا جاتا جس کے ساتھ تاجرون کو اوس وقت تک لین دین کا تعلق نہ ہوتا، تو خلیفہ کا کاروبار معطل ہو جاتا۔"

اس بیان سے معلوم ہوتا ہی، کہ خلیفہ کے نزدیک ان یہودی ساہوکارون کی کیسی عزت اور کیا اعتماد تھا، اور وہ دربار کیلئے کسقدر ضروری تھے خلیفہ نے اپنے پچیس ۲۵ سال کے دورِ حکومت مین پندرہ مرتبہ وزیرون کو تبدیل کیا لیکن ان ساہوکارون کو ایک مرتبہ بھی برطرف نہین کیا، اور اُن کو تاحیات برقرار رکھا، اس بیان سے ایک بات اور بھی واضح طور پر معلوم ہوتی ہی، وہ یہ کہ یوسف اور ہارون اپنے وقت کے دوسرے مالدار تاجرون کے اعتماد پر بھروسہ کر سکتے تھے، دربار مین اُن کی مخصوص حیثیت کا راز یہ تھا، کہ وہ اپنے عہدہ، اپنی شہرت، اپنے اعتماد و عزت، اور تجارتی حلقون مین اپنے گوناگون تعلقات کی بنا پر وہ رقمین حاصل کر سکتے تھے، جو حکومت اور دربار خلافت کی ضروریات کیلئے درکار ہوتین،

بہرحال مذکورۂ بالا بیانات سے یہ واضح طور پر معلوم ہوتا ہے، کہ دسوین صدی کی ابتدا مین تاجرون اور ساہوکارون کی ایک باقاعدہ اور مرتب جماعت موجود تھی، جس کا مرکز بغداد تھا، اس جماعت کے سردار یوسف ابن فنحاس، اور ہارون بن عمران تھے، یہ دونون جہابذۃ الحضرہ تھے، اور بغداد، اہواز اور سلطنت کے دوسرے صوبون کے مالدار تاجرون سے گہرے کاروباری تعلقات رکھتے تھے، یہ سب مل کر خلافت عباسیہ کی ایک اہم معاشیاتی خدمت انجام دیتے تھے، اور بار بار حکومت کی شدید مالی ضروریات کو پورا کرکے اونھون نے اس کو تباہی سے بچانے مین مدد دی،

"ع ز"

# یورپین عورتون کی مشرقی سیاحتین اور انکی یادداشتین

عنوان بالا سے الہلال مصر مین ایک مضمون آیا ہے، اس کی تلخیص دلچسپی کیلئے درج ذیل ہے،

اوّل اوّل ایک اسپینی لیڈی سلویا (SYLVIA) نے چوتھی صدی عیسوی کے اخیر مین فلسطین کا تعجب انگیز سفر کیا اور اپنے مشاہدات کی ایک یادداشت مرتب کی، جسکو ایک اسپینی راہب نے ساتوین صدی کے اخیر مین شائع کیا، اس کے ایک مدت کے بعد ۱۸۸۵ء مین ایک اور پادری نے اوسکی اشاعت کی، یہ لیڈی ایک راہبہ تھی اسلئے اوس نے گرجون، اور مذہبی رسمون اور مشرقیون کے اخلاق وعادات پر نہایت صداقت کے ساتھ لکھا ہے کہ اور یہ پہلی یورپین عورت ہے جس نے مشرق پر قلم اوٹھایا ہے،

اس کے بعد پانچوین صدی سے بارھوین صدی تک کسی یورپین لیڈی کے علمی سفر کا تذکرہ نہین ملتا، لیکن بارھوین صدی کے وسط مین ایک اٹالین عالم عراق مین علمی تحقیقات کیلئے گیا، اور چند دنون بغداد مین قیام کیا، یہان اسکی ملاقات ایک اٹالین لیڈی سے ہوئی، جو بعد کو اس کی بیوی بن گئی، اور یہی لیڈی ہے جس نے مشرق کے اطراف وجوانب کا سفر کیا، اور مشرقی قومون مین رہ کر اون کی زبان اور اخلاق ومعاشرت کا طرز سیکھا، اور ان دونون میان بیوی کے سفر نے یورپین علماء کے سامنے تحقیقات کے نئے نئے دروازے کھول دئے، اور جس طرح قدیسہ سلویا نے مشرق کے متعلق سب سے پہلے مذہبی حیثیت سے لکھا تھا، اوسی طرح اس لیڈی نے سب سے پہلے مشرق کے متعلق علمی اور تاریخی حیثیت سے لکھا،

اس کے بعد ہم درمیان کا زمانہ چھوڑکر اون لیڈیون کا ذکر کرنا چاہتے ہین جنھون نے انیسوین صدی عیسوی مین مشرق کا سفر کیا، اور اس سفر کے متعلق علمی آثار چھوڑے،

ان لیڈیون مین مستشرق بلنٹ (BLUNT) کی بیوی سب سے زیادہ نمایان شخصیت رکھتی ہے، جس نے ۱۸۷۸ء مین اپنے شوہر کے ساتھ صحرائے نجد کا سب سے پہلے سفر کیا، اور وہابیون کے مذہب

اوراخلاق کے متعلق یورپین اخبارات مین مضامین لکھے اوراس موضوع پرایک عمدہ کتاب اپنی یادگار چھوڑی،

اسی زمانے مین ایک فرنچ لیڈی ڈیولافاے (DIEULA FOY) نے بھی اپنے شوہر کے ساتھ عرب کے شمالی حصہ کا سفر کیا، اوراپنے شوہر کے حکم سے مشرق کی قدیم وجدید زبانین سیکھین،

ایک اور لیڈی الکزنڈرڈیوڈنیل (ALEXANDRA DAVID NEEL) نے بلاد تبت کا سفراس وضع کے ساتھ کیا کہ اس کے جسم پر پھٹے پُرانے کپڑے اور ہاتھ مین ایک درخت کی ٹہنی تھی، جس پر ٹیک لگاکر وہ دردر کی دریوزہ گری کرتی پھرتی تھی، اور گھرون کے اندر داخل ہوجاتی تھی، اس طریقہ سے اوس نے بلاد تبت مین ۱۴ سال بسر کرکے وہان کے باشندون کی زبانین سیکھین، اوران کی تاریخ اور مذاہب ورسم ورواج کا مطالعہ کرنے کے بعد اس ملک کے متعلق ایک نہایت جامع کتاب لکھی، ایک اوراٹالین لیڈی نے پورے پانچ سال بلاد اناطولیہ مین بسر کئے، اوراپنی یادداشت مین اس ملک کے متعلق نہایت وسیع معلومات درج کین،

مشہور فرنچ عالم رنیان کی بہن کا نام بھی اس سلسلے مین خاص اہمیت رکھتا ہے، جس نے گذشتہ صدی مین ارض مقدس کا سفر کیا، اور مشرقی روح، مشرقی خصائل، اور مشرقی ذہانت کے متعلق نہایت بلیغ انداز مین لکھا،

اس کے بعد بیسوین صدی عیسوی مین جنگ عظیم سے پہلے اور جنگ عظیم کے بعد بہت سی یورپین لیڈیون نے مشرق کا سفر کیا، لیکن ان کے مقاصد سفر مین سخت اختلاف تھا، جن لیڈیون نے جنگ عظیم سے پیشتر مشرق کا سفر کیا، ان کا مقصد خالص علمی اورادبی تھا، اوراس مین مذہب اور سیاست کی آمیزش نہین تھی، لیکن جنگ عظیم کے بعد سیاست ہرچیز مین داخل ہوگئی، اس لئے اس جنگ کے بعد جن یورپین لیڈیون نے اخبار نویسون کے ساتھ مشرق کا سفر کیا، اونھون نے سب سے پہلے سیاسی اغراض پر قلم اوٹھایا، اور بغض وتعصب سے کام لیکر ان چیزون کو چھپایا، جن کا اظہار سیاسی مصلحت کے خلاف تھا، اوران چیزون کو نمایان کیا، جن کے اخفا مین کوئی سیاسی مصلحت پوشیدہ نہ تھی، چنانچہ ان لیڈیون مین میڈم جولیٹ آدم، مائرم ہاری، دی سان بوان، روزنیا فورس، اور رباوش بخیرمس میو وغیرہ ہین، جنھون نے مشرق کے متعلق بہت کچھ لکھا، لیکن ان مین سے اکثر کی تصنیفات محض سیاسی مصالح کا آئینہ ہین،

"ع"

# اخبارِ علمیہ

## چہرے کی ساخت

ڈاکٹر ڈسفاسس (پیرس) نے تیس سال کے ذاتی تجربہ اور صدیوں کی شہادتوں پر غور کرنے کے بعد انسانی چہرے کی ساخت کے متعلق بعض دلچسپ معلومات حاصل کئے ہیں، اُن کا بیان ہے کہ مستطیل اور مثلث شکل کے چہرے انسان کی سرداری اور عظمت کی علامت ہیں، ایک اوسط درجہ کا مستطیل چہرہ مستقل تعمیری اور مردانہ قوت ارادی کو ظاہر کرتا ہے جو ایک قائد یا سردار میں پائی جاتی ہے، زمانہ حال میں پاسٹر (مشہور فرانسیسی سائنس دان) جوفرے (جنگ عظیم کا ایک برطانوی جنرل) اور فوش (جنگ عظیم کا مشہور فرانسیسی سپہ سالار) کے چہرے اسی قسم کے تھے، ایسا چہرہ عموماً سیاسی قائدوں لائق فوجی افسروں اور صنعت وحرفت کے بڑے بڑے ماہروں کا ہوتا ہے، بہترین انسانوں میں بھی اسی قسم کا چہرہ پایا جاتا ہے، زمانہ قدیم کے آرٹسٹ جوپیٹر (قدیم رومن مذہب کا سب سے بڑا خدا) کا چہرہ اسی شکل کا دکھاتے ہیں مسیحی آرٹسٹ بھی (نعوذباللہ) خدا کے چہرے کو ایسا ہی پیش کرتے ہیں، ہر زمانہ کے مصوروں اور صناعوں کو اس شکل کے چہرے کی عظمت پر اتفاق رہا ہے، مثلث شکل کا چہرہ دماغی قوت کی زیادتی کا پتہ دیتا ہے، ایسے چہرے بیشتر مفکرین کے ساتھ مخصوص ہیں، ممتاز مدبرین کے چہرے بھی عموماً اسی شکل کے ہوتے ہیں، سینٹ اغسطس، اور رچلو (مشہور فرانسیسی وزیر اعظم) کے چہرے اسی شکل کے تھے، بیضاوی شکل کے چہرے جن کے اوپر کا حصہ کسی قدر زیادہ چوڑا ہوتا ہے اعلیٰ دماغی قوت کو ظاہر کرتے ہیں، ان سے ان اشخاص کے غرور اور غیر معمولی حوصلہ کا پتہ بھی معلوم ہوتا ہے، فنیپ اسٹروزی (سولھویں صدی کا ایک فرانسیسی جنرل) اور لینن (انقلاب روس کا بانی) جو اپنے مظالم اور شقاوت میں مشہور ہیں، اسی شکل کا چہرہ رکھتے تھے، الزبتھ (ملکہ انگلستان) کا چہرہ بھی ایسا ہی تھا، وہ غیر معمولی ذہین تھی، سولہ سال

کی عمر مین فرانسیسی، اطالوی، لاطینی، اور یونانی، زبانون مین بات کر سکتی تھی، وہ نہایت تند مزاج اور حد سے زیادہ مغرور تھی، وہ معاف کرنا جانتی ہی نہ تھی، اپنے سیاسی مخالفین کو نہایت دردناک سزائین دیتی تھی، بالکل بیضاوی شکل کے چہرے زیادہ تر عورتون مین پائے جاتے ہین، یہ عموماً طبیعت کی نرمی اور مروت کو ظاہر کرتے ہین، جو چہرے زیادہ بیضاوی ہوتے ہین، اُن سے اعصاب کی کمزوری کا پتہ چلتا ہے، مسدس شکل کے چہرے سے جسمانی قوت اور کام کرنے کی اہلیت ظاہر ہوتی ہے، ایسے چہرے بعض ایسی نسلون مین پائے جاتے ہین، جو فطری زندگی بسر کرتے ہین، لیکن یہ تمام مذکورۂ بالا علامتین محض علامتین ہین، اور ڈاکٹر ڈسفاسس کو اعتراف ہے کہ یہ کوئی معیار نہین ہے،

## مکان کو گرم رکھنے کا ایک نیا طریقہ،

اب تک مکان اور دوسری عمارتون کے گرم رکھنے کا جو طریقہ رائج تھا، اوس سے بالکل مختلف اور کہین زیادہ آسان طریقہ ڈاکٹر جیب (امریکہ) نے معلوم کیا ہے، ڈاکٹر موصوف کا بیان ہے کہ انسان کے جسم سے جو حرارت نکلتی ہے اس مین سے قریب ۴۴ فی صدی دیوارون مین داخل ہو جاتی ہے، (قریب (۲۰) فی صدی بخارات کی شکل مین نکل جاتی ہے، اور باقی مکان کی ہوا مین مل جاتی ہے، معمولی حالت مین انسان کے جسم سے اتنی حرارت خارج ہوتی ہے، کہ اوس سے ایک گھنٹہ مین قریب تین پائنٹ (قریب ڈیڑھ سیر) پانی اُبل سکتا ہے، یہ حرارت عموماً ۹½ ڈگری پر رہتی ہے، جب اس حرارت کے اخراج مین کمی واقع ہوتی ہے، تو ہم گرمی محسوس کرتے ہین، اور جب ضرورت سے زیادہ زیادتی ہو جاتی ہے، تو ہمین سردی معلوم ہونے لگتی ہے، انسانی جسم کو آرام اُسی وقت ملتا ہے، جب یہ حرارت نہ بہت زیادہ مقدار مین نکلے، اور نہ بہت کم،

عام طور پر یہ خیال کیا جاتا ہے، کہ سردی کی حالت مین گرم ہوا مین رہنے سے جسم کو زیادہ آرام ملتا ہے، حقیقت یہ ہے کہ جسم انسانی کو سردی سے محفوظ رکھنے کے لئے کسی خارجی حرارت کی ضرورت نہین ہے، جو حرارت اوس کے اندر موجود ہے، وہ اس کے لئے کافی ہے، اوس کو سردی سے محفوظ رکھنے کے معنی یہ ہین، کہ اس حرارت کو

باہر نکلنے سے روک دیا جائے، اگر مکان کی دیواریں اور چھت گرم کر دی جائیں، تو حرارت کا وہ معتد بہ حصہ جو جسم سے نکل کر عام حالات میں دیواروں اور چھتوں میں داخل ہو جاتا ہے، جسم کے اندر ہی محفوظ رہے گا، اور سردی کو دفع کرنے کیلئے ہوا کو گرم کرنے کی ضرورت باقی نہ رہے گی، ڈاکٹر حبیب نے اسی اصول کے ماتحت دیواروں کو حسب خواہش گرم کر دینے کا ایک جدید طریقہ دریافت کیا ہے، وہ دیواروں میں پتلی پتلی نلکیاں لگا کر انھیں بجلی یا بھاپ کے ذریعہ سے گرم کر دیتے ہیں، اس تدبیر سے مکان کے دروازوں اور کھڑکیوں کو بند کرنے یا ہوا کو گرم کرنے کی ضرورت باقی نہیں رہتی، اور تازہ ہوا ہر وقت اندر آسکتی ہے،

## ایک جدید برقی ایجاد

دوسری طرف اسی امریکہ میں ایک جدید برقی مشین ایجاد ہوئی ہے، اس کے ذریعہ سے ہوا کی سردی و گرمی حسب خواہش کم و بیش کی جاسکتی ہے، امریکہ کی یہ جدید برقی ایجاد ہندوستان کے گرم میدانی خطہ میں بھی زندگی کو ایام گرما میں اتنا ہی خوشگوار بنا سکتی ہے، جتنا کہ سرد مقام پر ممکن ہے، اس برقی مشین سے ہر اُس مکان میں کام لے سکتے ہیں، جس میں برقی قوت کا خزانہ ہے، یا وہ برقی صندوق موجود ہے جس میں پھلوں اور کھانے کی دوسری چیزوں کو تازہ اور سرد رکھتے ہیں، اس ایجاد سے امریکہ نے حسب خواہش گرمی اور سردی پیدا کر لینے پر قدرت حاصل کر لی ہے، چنانچہ نیویارک کے اُنیس عظیم الشان برقی کارخانے کثیر تعداد میں یہ مشینیں تیار کر رہے ہیں، تاکہ امریکہ کے تین کروڑ گھروں کے لئے گرمی و سردی کا مسئلہ حل ہو جائے، ان مشینوں کی تیاری پر بند رہ کروڑ پونڈ صرف ہوں گے، لیکن خیال ہے کہ ایک سال کے اندر اس مشین کی قیمت اتنی کم ہو جائے گی کہ ہر وہ شخص جو مذکورہ بالا برقی صندوق خرید سکتا ہے، اوس کو بہ سہولت رکھ سکے گا، اس مشین کا تجربہ اول اول امریکہ کے ایک سینما گھر میں کیا گیا، جس کی عمارت کا اندرونی حصہ بہ نسبت دوسرے حصوں کے دفعۃً بقدر (۲۰) درجہ زیادہ سرد ہو گیا، اور سارے عمارت تماشائیوں سے بھر گئی،

# کرۂ ارض کا رنگ

پروفیسر وی، ایم، سلائیفر نے حال مین رائل اسٹرانامیکل سوسائٹی لندن کے ایک جلسہ مین بیان کیا ہی کہ اگر ہم
رۂ ارض کو آسمان کی بلندی سے دیکھین تو یہ ایک نیلگون سیارہ معلوم ہوگا، پروفیسر موصوف نے اس دعوی کے ثبوت مین
ا عکس کی تصویر پیش کی ہی، جو زمین ماہتاب پر ڈالتی ہی، اس تصویر مین زمین کا وہ نیلگون رنگ قائم ہی جو ماہتاب کے آئینہ مین اترا آیا ہے
سیارہ پلوٹو ( PLUTO ) کا رنگ جو حال مین رصدخانہ لاول مین دریافت کیا گیا ہے سُرخی
ل ہے،

# خودکشی کا پہاڑ

چند مہینون سے جاپان مین خودکشی کی ایک عجیب رو پیدا ہو گئی ہے جسمین نوجوان مرد اور عورتین سرعت کیساتھ
ی جانین تلف کر رہی ہین، ٹوکیو سے پچاس میل جنوب مغرب کی جانب جزیرہ اوشیما پر ایک کوہ آتش فشان مہارا نامی ہی
ی کو اُن نوجوانون نے اپنا مدفن قرار دیا ہے، گذشتہ فروری مین سب سے پہلے ایک مدرسہ کی لڑکی وہان جا کر مہارا کے
ہانہ مین کود پڑی، اُسکے بعد تین مہینے بھی گذرنے نہین پائے تھے، کہ بچپن نوجوانون نے اسی طرح جان دیدی، اُنکے علاوہ
ب سو پچاس ۱۵۰ بجبر اس ارادہ سے باز رکھے گئے، ایک روز سہ پہر کے وقت چھ نوجوان مردون نے اسی طریقہ سے خودکشی کر لی، پہاڑ کے
ہانہ پر جو سپاہی نگرانی کیلئے مامور ہی، اُس نے لندن ڈیلی میل کے نمایندہ سے بیان کیا کہ ہر روز کم سے کم دو آدمی ضرور دہانہ مین کودنے کی
دشش کرتے ہین،

# نہ جلنے والے کپڑے

کبھی کبھی پہننے کے کپڑون مین بھی آگ لگ جاتی ہی، اور خیمے وغیرہ تو گھرون اور چھپرون کی طرح اکثر جل جایا
کرتے ہین لیکن حال مین بعض ایسے سوتی کپڑون کے بننے کا طریقہ معلوم کیا گیا ہے، جن پر آگ کا کوئی اثر نہین
ہو سکتا، اس لئے خیمے وغیرہ اب جلنے سے محفوظ رہ سکتے ہین،

"ع ز"

# ادبیات

## خونِ جگر

از حضرت جگر مرادآبادی،

ذیل کی سادہ غزل جسمین شاعر نے ہمارے بزرگون کی پرانی بولی مین اظہار مدعا کیا ہے، کس درجہ پُراثر ہی، ضرورت ہی، کہ پُرانے متروکات مین جو الفاظ اور محاورے عمدہ اور شیرین ہین، اون کو پھر سے رواج دیا جائے،

"اڈیٹر"

کیا بتائین عشقِ ظالم کیا قیامت ڈھائے ہے
یہ سمجھ لو، جیسے دل سینے سے نکلا جائے ہی،

جب نہین تم، تو تصوّر بھی تمھارا کیا ضرور
اوس سے بھی کہدو کہ یہ تکلیف کیون فرمائے ہی

ہائے وہ عالم نہ پوچھو اضطرابِ عشق کا
یک بیک جس وقت کچھ کچھ ہوش آجائے ہی،

کس طرف جاؤن، کدھر دیکھون کسے آواز دون
اے ہجومِ نامرادی! جی بہت گھبرائے ہی،

## تازیانہ

از

جناب اسد ملتانی بی اے

مارچ کے "معارف" مین شاعر کا "ترانہ شعراء" شائع ہوا تھا، جس مین شعراء کے خصائص کے بیان مین فخریہ پہلو خود بخود نمایان ہوگیا تھا، اس خودستائی کے کفارہ کے طور پر شاعر مذکور نے یہ نظم بعنوان "تازیانہ"

لکھی ہو، امید ہے کہ "ترانہ" کے بدست اس "تازیانہ" سے ہوش مین آجائین گے،

"اڈیٹر"

کب تک اے غافل یہ بے حاصل خیال آرائیان ‌ ‌ ‌ ایک گوشے مین پڑے رہ کر فلک پیمائیان
اُڑ کے پہنچے رفعتِ گردون پہ اربابِ عمل ‌ ‌ ‌ اپنے بستر ہی پہ تو لیتا رہا انگڑائیان
اپنے ہم جنسون کی صحبت سے ہمیشہ اجتناب ‌ ‌ ‌ اور نجومِ آسمان سے انجمن آرائیان
اک خیال و خواب کی دنیا مین ہے رات دن ‌ ‌ ‌ عالمِ ہستی کے ہنگامون سے بے پروائیان
رفتہ رفتہ کر کے زائل قوّتِ سعیِ عمل ‌ ‌ ‌ تجھ کو لے ڈوبین نہ تیری فکر کی گہرائیان
کب تلک؟ باغِ تصور کا تماشا کب تلک؟ ‌ ‌ ‌ کھول آنکھ اور دیکھ فطرت کی چمن آرائیان
کیون حقیقت کے سمندر کو سمجھتا ہے سراب؟ ‌ ‌ ‌ اے ترے دم سے فروغِ دینِ سوفسطائیان
تجرباتِ زندگی پر جب نہین ان کی بنا ‌ ‌ ‌ سر بسر اوہامِ باطل ہین تری دانائیان
تیری نظرون مین نہ ہو جب تک فضائے کائنات ‌ ‌ ‌ کیا کھُلین تجھ پر خود اپنی ذات کی پہنائیان
تا کہ تیرا دیدۂ باطن کرے کسبِ ضیا، ‌ ‌ ‌ دیکھ چشمِ ظاہری سے حُسن کی رعنائیان
آہ تو نے حلقۂ الفاظ تک محدود کین، ‌ ‌ ‌ حُسن کی دارائیان اور عشق کی گیرائیان

اے کہ تُو دُنیا مین ہے تفسیرِ مَا لَا یَفْعَلُوْنَ،
عاقبت مین بھی تجھے حاصل نہ ہون رسوائیان

# بیانِ اثر

از

جناب محمد علی خان صاحب اثر رامپوری،

بارشِ نورِ مسلسل جلوہ گاہِ دل مین ہے، ‌ ‌ ‌ کوئی مہوش آج مہمان اس لٹی منزل مین ہے

فطرتِ انسان پرستارِ تجلی کیون نہ ہو، بادۂ عشقِ ازل مینائے آب و گل مین ہے،
بیخودی مین امتیازِ وحشت و منزل تک نہین کاروان کا کاروان بھٹکا ہوا منزل مین ہے،
دیکھتے جاؤ تم انجامِ وفا کو آنکھ سے، بھر چکی ہین تیلیان، کچھ جان ابھی بسمل مین ہے،
بزمِ عالم مین نہین گر صاحبِ محفل کا نور کس کا رعبِ حسن طاری اس بھری محفل مین ہے
کر رہی ہے شمع تفسیرِ رموزِ زندگی ایک جارہ کردہ ہر ساعت نئی منزل مین ہے،
کشتیٔ طوفان زدہ اور بحرِ الفت بے کنار طالبِ ساحل عبث امیدِ لاحاصل مین ہے،
نعمتین دونون جہان کی عشق مین سب چھن گئین اک تری تصویر باقی ہے، جو میرے دل مین ہے،

خود فراموشی ہی دے گی، اے اثر ان کو جواب
پوچھتے ہین مجھ سے وہ اب کیا تمنا دل مین ہے،

# سخنِ تاثیر

از

پروفیسر تاثیر، ایم اے لاہور،

حُسن کے رازِ نہان شرحِ بیان تک پہنچے آنکھ سے دل مین گئے دل سے زبان تک پہنچے
دل نے آنکھون سے کہی آنکھون نے اُس سے کہدی بات چل نکلی ہے، اب دیکھین کہان تک پہنچے
عشق پہلے ہی قدم پر ہے یقین سے واصل انتہا عقل کی یہ ہے، کہ گمان تک پہنچے،
کعبہ و دیر مین تو لوگ ہین، آتے جاتے وہ نہ لوٹے جو درِ پیرِ مغان تک پہنچے،

آنکھ سے آنکھ کہے دل سے ہون دل کی باتین
وائے وہ عرضِ تمنا جو زبان تک پہنچے،

# مطبوعات جدیدہ

**ہندی شاعری** از جناب ڈاکٹر اعظم کریوی، حجم ۲۰۲ صفحے، لکھائی چھپائی ٹائپ کی، کاغذ عمدہ،

قیمت ۶/، پتہ:- ہندوستانی اکیڈیمی، الہ آباد،

کتاب مذکور ایک دیباچہ اور دو بابوں مین تقسیم ہی، دیباچہ مین "مسلمان اور ہندی شاعری" اور "ہندی اور اردو زبان" پر اظہار خیال ہے، پھر پہلے باب مین بھاشا زبان کی ابتدا، دکھا کر تلسی داس اور ان کی رامائن کے چند ترجے دئے ہین، اور دوسرے باب مین ہندی زبان کے گیارہ بارہ شعراء کا سرسری تذکرہ ہے جنمین پانچ چھ باکمال مسلمان ہندی شعراء کے نام بھی ہین، اس کے بعد ہندی شاعری کا انتخاب چند عنوانون "فلسفۂ زندگی دنیا کی بے ثباتی اور عبرت انگیزی" "حسن و عشق" "فلسفہ اخلاق و حسن معاشرت"، "مذمت اہل دنیا" اور "تصوف، معرفت و حقیقت" مین درج کیا ہے، لیکن ہمین افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ اس تالیف سے نہ ہندی شاعری کا صحیح تخیل سامنے آتا ہے، نہ اس کے خصوصیات نگاہ مین آتے ہین، اور کتاب کی ترتیب بھی صحیح مذاق پر نہین ہے، اگر یہ کتاب ہندی شعراء کے تذکرہ مین نہین ہی، اس لئے بھاشا زبان کی تاریخ اور شعراء کے سوانح حیات مین جامعیت موجود نہین، تو ہندی شاعری پر تو نقد و نظر کی ضرورت تھی، اگرچہ مصنف نے چوپایون اور دوہون پر اظہار خیال بھی کیا ہے لیکن بجز بے معنی توصیفی الفاظ کے ان مین کوئی چیز موجود نہین خصوصًا ان کی تقریبًا ہر ہر چوپائی پر کوئی نہ کوئی بے معنی توصیفی فقرہ موجود ہے، جیسے سبحان اللہ کیا دلآویز تشبیہہ ہے، کیا دلکش ہی، وغیرہ، اگر ہر چوپائی اور دوہے کی تعریف و توصیف کرنے کے بجا ہی اون کی لطافتون کو آشکارا کیا جاتا، خیالات مین جو جدت ہوتی، طرز تعبیر مین جو شیرینی اور مٹھاس ہوتی، اون سب کو نمایان کیا جاتا، تو زیادہ مناسب تھا، ہندی شاعری مین ہجر و فراق کی ستائی ہوئی دکھیاری کی بڑی پُر درد کہانیان اور جذبات ہین، ہندی شاعری سے اس حصہ کو نکال لینے کے معنی اوسکی روح کو

کھینچ لیا ہی لیکن اس کتاب مین بجز بعض جگہ ضمنی تذکرہ کے اسکی تصویر کہین نہین کھینچی گئی، ہمارے نقطۂ نظر سے "منتخبات ہندی کلام" جو اس سے پہلے شائع ہو چکی تھی، وہ بھی اگرچہ نقائص سے خالی نہین جس کا تذکرہ ان صفحات مین آچکا ہے تاہم وہ ہندی شاعری کی بڑی حد تک صحیح ترجمان ہی اس موضوع پر یہ موخر الذکر تصنیف اگر اوس سے بلند پایہ نہ ہوتی تو اسے ہم پایہ تو ہونا تھا، پھر بھی ہندی شاعری سے اس وقت تک اُردو دان طبقہ بڑی حد تک نامانوس رہا ہے، اس لئے اوس کے متعلق اردو رسم خط مین جو کچھ بھی ملجائے، بسا غنیمت ہے ہم جناب ڈاکٹر اعظم کریوی کو مشورہ دین گے، کہ وہ چونکہ ایک اچھے ہندی دان ہین، اور اردو کے بھی صاحب قلم ہین، اگر وہ اس قسم کی تصنیف کے بجائے کسی ایک دور کے ہندی شعراء کا تذکرہ اور منتخب کلام مرتب کرین، یا کسی ایک ہندی شاعر کو اردو مین مکمل طور پر پیش کرین، تو وہ ایک مفید خدمت انجام دین گے، اور ایسے کام اردو زبان کے ایسے ہی اہل قلم انجام دیسکتے ہین،

**تاریخ عجیب** از جناب شیر محمد صاحب کاکوروی حجم چھوٹی تقطیع کے ۴۴ صفحے، قیمت ۴ر ایس ایچ شیر محمد مشین سا دیرزہ مرچنٹ، نظیر آباد لکھنؤ،

کہا جاتا ہی کہ مشہور صحابی حضرت سلمان فارسی رضنے کبھی سر کے بال تراشے تھے، اسی مناسبت سے حلاقون کی برادری مین حضرت موصوف کا نام گرامی بطور استاذ لیا جاتا ہے، زیر نظر رسالہ اسی تقریب سے موصوف کے مختصر سوانح حیات مین ہی جس مین حجامت کے پیشہ اوس کے لوازم، قیود، شرائط وغیرہ کا تذکرہ بھی آیا ہے، رسالہ کی ترتیب کا مقصود اس انتساب سے اس پیشہ کی وقعت وعزت بڑھانا ہے، اور مسلمانون مین اس پیشہ ور کو جس حقارت کی نظر سے دیکھا جاتا ہے، اس کو دور کرکے اسلامی مساوات کو پیش کرنا ہے،

**سرمایۂ صحت**، از جناب حکیم حافظ یوسف حسن خان صاحب سوری، حجم ۱۵ صفحے، لکھائی چھپائی اور کاغذ عمدہ، قیمت ۴ر مؤلف سے بہار شریف ضلع پٹنہ کے پتہ سے مل سکتی ہے،

اس رسالہ میں چھوٹے بچوں کو حفظان صحت کے اصول، امراض، اور ان سے بچنے کے طریقے بتائے گئے ہیں، رسالہ کی زبان کسی قدر اور آسان ہوتی تو مناسب تھا،

**ہدایۃ الوریٰ فی تشریح الربوٰ،** از مولٰنا محمد نقی صاحب صدر مدرس مدرسہ بیت العلوم مالیگاؤں، ضلع ناسک (بمبئی) حجم ۲۶ صفحے، قیمت ۲ر پتہ:۔ انجمن اصلاح المسلمین مالیگاؤں ضلع ناسک (بمبئی)

اس رسالہ میں سود کی حرمت کو عقلی و نقلی دلائل سے ثابت کیا گیا ہے، اور آخر میں دکھایا ہے کہ ہندوستان دارالحرب کی تعریف میں داخل نہیں، اس لئے یہاں مسلمانوں کے لئے سودی لین دین جائز نہیں، سب سے آخر میں سودخواری کی وعیدیں نقل کیگئی ہیں،

**پانصد دُرِ نادر،** از جناب محمد حسین خانصاحب بی اے، ناشر جناب سید حمید خان بستی نو جالندھر، چھوٹی تقطیع کے ۱۰۰ صفحے، قیمت درج نہین،

یہ ایک مختصر رسالہ ہے، جس مین مختلف صحابہؓ، صوفیہؒ، اور اکابر اسلام کے ایسے پانچ سو مقولے جمع کئے گئے ہین، جو حکمت و موعظت مین ہین، رسالہ کی ترتیب ابواب یا عنوان پر نہین ہے، مقولے ہر قائل کے نام کے نیچے درج کر دئے گئے ہین،

**دلیل القاری علیٰ کلام الباری** (عربی) از مولوی ابوالوفار صاحب، محمود حیدر آبادی، ۸۰ صفحے، قیمت باعتبار کاغذ ۸ر ۱۲ر پتہ:۔ معتمد مجلس احیاء العلوم، حیدر آباد، دکن،

یہ رسالہ علم تجوید و قرأت مین ہے، جسمین مختصر طور پر اس کے اصول و قواعد بیان ہوئے ہین،

**اربعین عندلیب** از مولوی عبدالوہاب صاحب، عندلیب، ۱۶ صفحے، تقطیع چھوٹی، پتہ، دفتر الواعظ شاہ علی بنڈہ، حیدر آباد دکن،

"اربعین عندلیب" چالیس حدیثون اور اون کے منظوم ترجمون پر مشتمل ہے، رسالہ کے سرورق پر "امتحان و ابتلا، صبر و رضا، انس و محبت" کا عنوان درج ہے، لیکن رسالہ مین مندرجہ احادیث ان سے مختلف موضوع طلب علم، صدق و صفا، اور حسن اخلاق وغیرہ پر ہین، شاید رسالہ کا سرورق بدل گیا ہو،

"س"

# دار المصنفین کی ادبی کتابیں

**شعر الہند حصہ اول** جس میں قدماء کے دور سے لیکر دور جدید تک اردو شاعری کے تاریخی تغیرات و انقلابات کی تفصیل کی گئی ہے، اور ہر دور کے مشہور اساتذہ کے کلام کا باہم موازنہ و مقابلہ کیا گیا ہے، کاغذ اور لکھائی چھپائی اعلیٰ، مطبوعہ معارف پریس، ضخامت ۵۰۴ صفحے قیمت [illegible]

**حصہ دوم،** جس میں اردو شاعری کے تمام اصناف یعنی غزل، قصیدہ، مثنوی اور مرثیہ وغیرہ پر تاریخی و ادبی حیثیت سے تنقید کی گئی ہے، کاغذ اور کتابت عمدہ، ضخامت ۵۰۴ صفحے، قیمت [illegible]

**گل رعنا،** اردو زبان کی ابتدائی تاریخ اور اسکی شاعری کا آغاز اور عہد بعہد کے اردو شعراء کے صحیح حالات اور انکے منتخب اشعار، اردو میں شعراء کا یہ پہلا مکمل تذکرہ ہے جسمیں آب حیات کی غلطیوں کا ازالہ کیا گیا ہے، ولی سے لیکر حالی و اکبر تک کے حالات، ضخامت ۵۵۰ صفحے قیمت [illegible] از مولنا سید عبدالحی صاحب مرحوم

**مکاتیب شبلی،** مولنا شبلی مرحوم کے دوستوں، عزیزوں، شاگردوں کے نام خطوط کا مجموعہ، جسمیں مولنا کے قومی خیالات اور علمی، تعلیمی اور ادبی نکات ہیں، یہ درحقیقت مسلمانوں کی تیس برس کی تاریخ ہے، طبع دوم، قیمت جلد اول [illegible] جلد دوم [illegible] ضخامت حصہ اول ۳۴۹ صفحے، دوم ۲۶۱ صفحے،

**موازنہ انیس و دبیر،** اردو کے مشہور باکمال شاعر میر انیس کی شاعری پر ریویو، اردو میں فصاحت و بلاغت کے اصول کی تشریح، مرثیہ کی تاریخ، میر انیس کے بہترین مرثیوں کا انتخاب، اور مرزا دبیر سے ان کا موازنہ، اردو میں اپنے فن میں یہ پہلی کتاب ہے، ضخامت ۲۸۴ صفحے، قیمت [illegible] روپے،

**کلیات شبلی اردو،** مولانا کی تمام اردو نظموں کا مجموعہ جس میں مثنوی صبح امید، قصائد جو مختلف مجلسوں میں پڑھے گئے، اور وہ تمام اخلاقی، سیاسی، مذہبی، اور تاریخی نظمیں، جو کانپور، ترکی، طرابلس، بلقان، مسلم لیگ، مسلم یونیورسٹی وغیرہ کے متعلق لکھی گئی ہیں، یکجا ہیں، یہ نظمیں درحقیقت مسلمانوں کے چل سالہ جد و جہد کی ایک مکمل تاریخ ہے، لکھائی چھپائی کاغذ اعلیٰ، ضخامت ۱۳۰ صفحے قیمت [illegible]

**افادات مہدی،** ملک کے نامور انشاپرداز ایم مہدی حسن مرحوم افادی الاقتصادی کے ۳۰ مضامین کا مجموعہ مع مقدمہ و ضمیمہ جات، مطبوعہ معارف پریس اعظم گڈھ، لکھائی چھپائی عمدہ قیمت [illegible] ضخامت ۲۵۰ صفحے،

**سرگذشت ادب ترکی** جسمیں ترکی ادب کی مختصر اجمالی تاریخ [illegible] انداز میں بیان کی گئی ہے، [illegible] کے ٹکٹ بھیجکر طلب کریں،

# دار المصنفین کی تاریخی کتابیں

...یخ صقلیہ جلد اول، مسلمانوں نے سسلی پر ڈھائی سو
...ک حکومت کی اور اسپین کی طرح اسکو بھی اسلامی خیر و
...کا سرچشمہ بنا دیا، اور تقریباً پانچسو برس تک اس سے دنیا
...مگر افسوس ہے کہ اس کی کوئی تاریخ اردو انگریزی میں کیا
...ں بھی موجود نہ تھی، چھ سات برس کی مسلسل محنت اور
...تحقیق کے بعد دو ضخیم جلدوں میں اسکی تاریخ مرتب کیگئی ہو
...سے پہلی جلد اب شائع ہوگئی ہے، جو سیاسی سرگذشت پر
...ہے، اس میں صقلیہ کے جغرافی حالات، سسلی کی وجہ...
...پر اسلامی حملوں کی ابتدا، اسلامی حکومت کا قیام عہد بعہد
...دون کا عروج، اسلامی حکومت کے خاتمہ اور صقلیہ و
...صقلیہ میں مسلمانوں کے مصائب اور جلاوطنی کا تفصیلی
...دکھایا گیا ہے، ضخامت مجموعی ۵۲۶ صفحے کاغذ اور
...ی چھپائی اعلیٰ، قیمت: للعہ

...ض القرآن حصہ اول۔ عرب کا قدیم جغرافیہ، عاد،
...سبا، اصحاب الایکہ، اصحاب الحجر، اصحاب الفیل کی تاریخ
...طرح لکھی گئی ہے جس سے قرآن مجید کے بیان کردہ واقعات
...یونانی، رومی، اسرائیلی لٹریچر اور موجودہ آثار قدیمہ
...تحقیقات سے تائید و تصدیق ثابت کی ہے طبع دوم
...ت ۳۲۴ صفحے، قیمت ؏

...حصہ دوم، قرآن مجید کے اندر جن قوموں کا ذکر
...ان میں سے مدین، اصحاب الایکہ، قوم لوط، بنو اسمٰعیل
اصحاب الرس، اصحاب الحجر، بنو قیدار، انصار اور قریش کی تاریخ
اور عرب کی تجارت، زبان اور مذہب پر تفصیلی مباحث،
ضخامت ۴۰۰ صفحے، قیمت ؏، طبع دوم،

رقعات عالمگیر، اورنگزیب عالمگیر کے خطوط اور رقعات
جو زمانہ شہزادگی سے برادرانہ جنگ تک معززین کے نام لکھے
گئے ہیں، اس جلد میں جمع کئے گئے ہیں، اور ان سے علم ادب
سیاست اور تاریخ کے متعلق بیسیوں حقائق کا انکشاف
ہوتا ہے ضخامت ۲۰۵ صفحات، چھپائی لکھائی کاغذ بالخصوص
ٹائٹل نہایت دلفریب، قیمت للعہ

مقدمہ رقعات عالمگیر، اس میں رقعات پر مختلف
حیثیتوں سے تبصرہ کیا گیا ہے جس سے اسلامی فن انشا
اور شاہانہ مراسلات کی تاریخ، ہندوستان کے صیغۂ انشا
کے اصول نہایت تفصیل سے معلوم ہوتے ہیں، بالخصوص
خود عالمگیر کے انشا، اور اسکی تاریخ کے ماخذ اور عالمگیر کی ولادت
سے برادرانہ جنگ تک کے تمام واقعات و سوانح پر خود ان خطوط
و رقعات کی روشنی میں تنقیدی بحث کیگئی ہے، لکھائی چھپائی
کاغذ نہایت عمدہ ضخامت ۲۸۰ صفحے، قیمت ؏

تاریخ فقہ اسلامی، مصری عالم خضری کی تاریخ التشریع
الاسلامی کا ترجمہ جس میں ہر دور کی فقہ اور فقہا پر مکمل اور
ایسا تبصرہ ہے، جس سے جدید فقہ کی ترتیب میں مدد مل سکتی
ہے، حجم ۴۸۰ صفحے، قیمت للعہ

(دار المصنفین کی کتابوں کی مفصل فہرست دفتر دار المصنفین اعظم گڈھ سے طلب کیجئے)

مسعود علی ندوی، منیجر دار المصنفین اعظم گڈھ،

(مطبوعہ معارف پریس میں محمد اویس وارثی نے چھاپکر شائع کیا)

# سیرۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم

ہر مسلمان کیلئے قرآن پاک کے بعد سب سے بڑا سرمایۂ فخر اس کے رسول کے احوالِ پاک اور کلماتِ طیبات ہیں جنکے مجموعہ کا نام سیرۃ نبوی ہے، اردو میں اس وقت بالاتفاق سب سے کامل اور جامع سیرۃ نبوی یہی دو کتاب ہے جس کو دار المصنفین نے شائع کیا ہے، والحمد للہ،

اب تک اس کتاب کے چار حصے شائع ہو چکے ہیں، اور تین حصے اور باقی ہیں،

**سیرۃ النبی حصۂ اول**، از ولادت تا ختم سلسلۂ غزوات، مع مقدمہ مشتمل بر نقد و فنِ سیرۃ و تاریخِ عرب قبل بعثت، طبع دوم ضخامت [illegible] صفحے، قیمت باختلاف کاغذ [illegible]، تقطیع خورد،

**سیرۃ النبی حصۂ دوم**، از سنہ ۸ھ تا سنہ ۱۱ھ جس میں اقامتِ امن، تاسیسِ خلافت، اشاعتِ اسلام، انتظاماتِ مذہبی، تکمیلِ شریعت، حجۃ الوداع، وفات و شمائل و اخلاق و عادات کی تفصیل اور ازواج و اولاد کا مختصر تبصرہ ہے، طبع اول تقطیع کلان، ضخامت [illegible] صفحے، قیمت قسم اعلیٰ [illegible]، طبع دوم تقطیع خورد ضخامت [illegible] صفحے، قیمت باختلاف کاغذ [illegible]

**سیرۃ النبی حصۂ سوم**، جس کے مقدمہ میں نفسِ معجزہ کی حقیقت اور اس کے امکان و وقوع پر فلسفۂ قدیمہ، علمِ کلام، فلسفۂ جدیدہ اور قرآن مجید کے نقطہ ہائے نظر سے مبسوط بحث و تبصرہ ہے، اور اسکے بعد خصائصِ نبوت یعنی مکالمۂ الٰہی، وحی، نزولِ ملائکہ، عالمِ رؤیا، معراج اور شرحِ صدر کا بیان ہے، پھر وہ آیات و معجزات ہیں جنکا ذکر قرآن مجید میں ہے، بعد ازاں وہ ہیں جو مستند روایات سے ثابت ہیں، پھر معجزوں کی نامعتبر روایات کی تنقید کا باب ہے، اور اس کے بعد وہ بشاراتِ نبویہ ہیں جو صحفِ سابقہ میں موجود ہیں، اور جنکے حوالے قرآن مجید و حدیث میں مذکور ہیں، اور آخر میں خصائصِ محمدی کا باب، طبع اول تقطیع کلان، ضخامت [illegible] صفحے قیمت باختلاف کاغذ [illegible] ہے، طبع دوم تقطیع خورد ضخامت [illegible] صفحے قیمت باختلاف کاغذ [illegible]

**ایضاً جلد چہارم**، منصبِ نبوت کی تشریح قبلِ اسلام عرب کے اخلاقی حالات، صبحِ سعادت کا طلوع، تبلیغِ نبوی کے اصول، رسول اللہ صلعم کا پیغمبرانہ کام، اسلام اور اس کے عقائد پر تفصیلی اور حکیمانہ بحث، ضخامت [illegible] صفحے، قیمت باختلاف کاغذ [illegible]، تقطیع کلان،

## ملنے کا پتہ:-

منیجر دار المصنفین شہر اعظم گڈھ،

جلد ۳۲ | ماہ جمادی الثانی سنہ ۱۳۵۲ھ مطابق ماہ اکتوبر سنہ ۱۹۳۳ء | عدد ۴

# مضامین

# شذرات

دار المصنفین سے امسال تین کتابین چھپکر شائع ہونگی، ایک خیام جسمین خیام کے سوانح اور تصنیفات پر نا
تبصرہ ہے، اور آخر مین اُس کے چھ فلسفیانہ عربی اور فارسی رسالون اور رباعیات کے ایک مستند نسخہ کا ضمیمہ ہے ضخامت
سے کچھ زائد ہوگی، دوسری کتاب **سیر الصحابہ** کی ساتوین جلد ہوگی، اور اسی پر اس وسیع سلسلہ کا خاتمہ ہوگا، اور تیس
کتاب **افکارِ عصریہ** ہوگی جسمین موجودہ سائنس کے تمام شعبون کے نظریاتی مسائل سہل اور آسان اور دلچسپ
مین لکھے گئے ہین، یہ کتاب انگریزی سے ترجمہ کی گئی، اور اس خیال سے شائع کیجارہی ہے کہ عربی مدرسون کے نصاب
داخل ہوسکے، اور عربی خوان طلبہ کو سائنس کے جدید نظریون سے آگاہی ہوسکے،

---

خوشی کی بات ہو کہ حجاز (مکہ معظمہ) مین "مطبعہ سلفیہ" کے نام سے ایک علمی مطبع قائم ہوا ہے، اور اس کے ذریعہ سے
عربی کتابون کی اشاعت کا سلسلہ شروع ہوا ہے، ازرقی نے جو امام مالک کے ہمعصر ہین، مکہ کی تاریخ لکھی تھی، جو گو یورپ مین چھ
چکی تھی، مگر مدت سے اسکے نسخے مفقود تھے، مطبع مذکور نے اس کے دوبارہ چھاپنے کا اہتمام کیا ہے، حجاز کے مکاتب کے لیے
العربیہ کے نام سے چند ریڈرین چھاپی گئی ہین، اور بعض دوسرے رسالے بھی وہان چھاپے گئے ہین،

---

اس سلسلہ مین سب سے اہم خبر یہ ہے کہ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی نے امام مالک کی موطا کی جو دو شرحین
(عربی مین) اور مصفّی (فارسی مین) لکھی تھین، اور جو ہندوستان مین کئی دفعہ چھپ چکی ہین، مگر اس طرح کہ عربی شرح فارسی
شرح کے حاشیہ پر، اب عربی شرح مسوّی مستقل طور سے متن مین چھاپی گئی ہے، شروع مین مولنا عبد الوہاب دہلوی مقیم
کے قلم سے حضرت شاہ صاحب کے حالات وسوانح لکھے گئے ہین اور مصفّی کے شروع مین شارح نے جو مفید مقدمہ فارسی

لکھا تھا، اس کا عربی ترجمہ شامل کیا گیا ہے، کہیں کہیں مولنا عبید اللہ صاحب سندھی سابق ناظم نظارۃ المعارف القرآنیہ دہلی کے قلم سے مزید حواشی درج ہین، خوبصورت ٹائپ اور مفید حواشی و ضمیمون کیساتھ اس کتاب کی اشاعت بہترین خدمت ہی، کتاب عہ ۱۲/ کی قیمت مین شرف الدین کتبی واولادہ کے مکتبہ واقع بھنڈی بازار بمبئی سے ملیگی،

---

چونکہ اس کتاب کی اشاعت کے ذمہ دار ہندوستان کے علما ہین، اس لئے ان کی خدمت مین یہ گذارش بیجا نہ ہوگی کہ اگر وہ شاہ صاحب رحمہ اللہ کی دیگر فارسی تصانیف کو عربی جامہ پہنا کر شائع کرین تو ہندوستان کی نیکنامی ایک طرف، اس سے زیادہ یہ کہ شاہ صاحب کے علوم سے دنیائے اسلام فیضیاب ہوگی، اور یہ اسلام کی ایک مہتم بالشان خدمت ہوگی، شاہ صاحب کی فارسی شرح مصفّیٰ در حقیقت ایک مجتہدانہ تصنیف ہے، اس کا ترجمہ بیحد مفید ہوگا، شاہ صاحب کی ازالۃ الخفا نصف عربی اور نصف فارسی مین ہے، اگر یہ کل عربی مین ترجمہ ہوکر کئی جلدون مین شائع ہو تو بڑی خیر و برکت کی چیز ہوگی، شاہ صاحب کی فوز الکبیر فی علم التفسیر کا فارسی متن اکثر ملتا ہی، اور اب عربی مدرسون مین اکثر زیر درس ہی، مگر اسکا فارسی متن عربی طالبعلمون کیلئے دقت طلب ہی، اس کا ایک عربی متن بھی ہی جو ۱۲۹۵ھ مین آج سے ستاون برس پہلے مکہ معظمہ مین، مجد فیروزآبادی کی سفر السعادۃ (عربی) کے حاشیہ پر چھپا تھا، اور آخر مین فتح الخبیر شامل تھی، اب اگر مطبعہ سلفیہ ان دونون رسالون کا یہ عربی متن مستقل طور سے چھاپے تو علوم قرآن کی تفہیم و اشاعت کی راہ مین عظیم الشان خدمت ہوگی،

---

عین اسوقت جب یہ سطرین زیر تحریر تھین، مکہ معظمہ مین دار الحدیث کے قیام کی خوشخبری موصول ہوئی، حرم محترم مین حدیث و قرآن پاک کا درس ہمیشہ سے جاری تھا، اور اس فیض کے سرچشمہ سے پوری دنیائے اسلام سیراب ہوتی تھی، جنگ عظیم کے بعد سے حجاز مین فتنون کا جو سیلاب آیا وہ تمام پچھلی روایات کو بہا کر لے گیا، موجودہ حکومت سرمایہ کی کمی کے باوجود ان روایات کو دوبارہ بہتر صورت مین قائم کرنے کے لیے مقدور بھر کوشان رہتی ہی، حرم محترم کے ہر قسم کے مصارف کا بار وقاف و عطایا و خیرات کی صورت مین کل عالم اسلام اٹھا رہا تھا، اب اس عہد مین اسلامی سلطنتین کچھ تو برباد ہوگئین، اکثر پر عیسائیون نے قبضہ کر لیا، اور جو باقی

ہین، یہان فاسد قومیت و وطنیت کا وہ زور ہے کہ بین الاسلامی تعلقات کا خاتمہ ہوگیا، اب حرم محترم کے مصارف کی ذمہ داری خاص حجاز کی مفلس حکومت اور یا حاجیون کی جیبون پر ہے، اور ان دونون کا سرمایہ حرمین کے ضروری مصارف کا بار اٹھانے کے ناقابل ہے، یہ صورتِ حال مسلمانانِ عالم کے غور کے لائق ہے،

---

بہرحال یہ تو ایک جملہ معترضہ تھا، اصل مین یہ کہنا ہے کہ مکہ معظمہ مین حدیث و قرآن پاک کے درس کا انتظام اس حکومت موجودہ کے عہد مین دوبارہ قائم ہو رہا ہے، اور دار الحدیث کے پرانے نام سے ایک نئی درسگاہ ۱۲ ربیع الاول ۱۳۵۲ھ سے قائم کیگئی ہے، جسمین علوم حدیث و تفسیر کا باقاعدہ درس جاری ہوگا، صحاح ستہ کا دورہ محدثینِ سلف کے قاعدہ کے مطابق ہوگا، اور عربی زبان و ادب کی تعلیم بھی ضمناً ہوگی، تعلیم کی کوئی فیس نہ ہوگی، اور کتابین وغیرہ طلبہ کو مفت ملینگی، بلکہ بعض مستحق طالب علمون کو وظیفے دیئے جائینگے، طریق تعلیم مین محدثین کے پرانے طریق املار کو زندہ کیا جائیگا، اور طلبہ کو بحث و تحقیق، اور تقریر و املا کی مشق کرائی جائے گی، اس کے مہتمم حرم کے امام عبد الظاہر ابو السمح، خزانچی عبد اللہ دہلوی، اور ارکان شیخ محمد نصیف، محمد عبد الرزاق حمزہ، عبید اللہ دہلوی، (سندھی؟) عبد الوہاب دہلوی، محمد کامل کردی، محمد راضی، محمد نور فطانی محمد سیاد منتخب ہوئے ہین،

---

ضرورت ہے کہ حساس دل مسلمان ادھر توجہ فرمائین، اور وہ کام جن کے انجام دینے سے آج سلطنتین اغماض کر رہی ہین، ان کو غریب اپنی جھولیون سے انجام دین، ان مفید کامون کے انجام دینے مین حجاز کے مسلک اور سیاست کی الجھنین مسلمانون کو اپنے فرض سے باز نہ رکھین، کہ حرمین کی خدمات کا فرض سیاسیات اور فرقہ داریون سے بلند تر اور اعلیٰ تر ہے، دار الحدیث کے خزانچی عبد اللہ دہلوی صاحب ہین، اور غالباً علی جان صاحب مرحوم کی کوٹھی واقع دہلی کے ذریعہ ہندوستان سے امدادین بھیجی جاسکتی ہین،

---

تاریخ خطیب پر مولانا شروانی صاحب کا تبصرہ علٰحدہ رسالہ کی صورت مین چھپ رہا ہے، اس لئے اس کو ضمیمہ کے طور پر آخر مین شائع کیا جا رہا ہے،

# مقالات

## مسلمانون کی آیندہ تعلیم

(۲)

**اخلاق کی تعمیر** تعلیم کا دوسرا حقیقی مقصد اخلاق کی تعمیر ہے، مذہب اور فلسفہ دونون نے اسکو اصولاً مان لیا ہے، کہ انسان بہت سی باتون مین مجبور ہونے کے باوجود اپنے ارادے اور نیت کی آزادی بہرحال رکھتا ہے، اور یہی آزادی اوسکی ذمہ داریون کی بنیاد ہے،

غریب کشمکش جبر و اختیار مین ہے،

لیکن انسانون کے علاوہ دوسری مخلوقات اس کشمکش کے اختیار سے بھی محروم ہین، اور ان مین سے ہر ایک یا تو اپنی جبلت یا اپنی فطرت کے ہاتھون مجبور محض ہین، اور ان لوازم، خصائص اور اثرات کی بجاآوری پر مضطر ہین جن کے لئے اون کی خلقت ہوئی، آفتاب سے نور ہی ظاہر ہوگا، گلاب سے خوشبو ہی نکلے گی، اور سنکھیا سے موت ہی صادر ہوگی، مگر انسان سے نور اور تاریکی، خوشبو، اور بدبو، حیات اور ممات دونون صادر ہو سکتی ہین، اس کے اخلاق اور خصائل تربیت پذیر ہین، اور اسی لئے وہ تعلیم و تربیت کا محتاج ہے،

دوسرے لفظون مین یہ کہیے کہ کائنات کی ہر مخلوق فطرۃً اسی کام کے کرنے پر مجبور ہے، جس کے لئے اس کے خالق نے اس کو پیدا کیا ہے، لیکن انسان تھوڑا اختیار پا کر فعل اور ترک فعل کے درمیان ترجیح کا حق رکھتا ہے، اس لئے ضرورت اسکی پیدا ہوتی ہے، کہ وہ پہلے ان اغراض کو سمجھے جن کے لئے اس کی خلقت ہوئی ہے، اور پھر اون کی اغرض کے مطابق

کام کو پوری مستعدی اور دیانت داری سے انجام دے، خلقت کے صحیح اغراض کے سمجھنے کا نام "تعلیم" ہے، اور ان کے مطابق عمل کرنے کا نام "تربیت" ہے، اور ان تربیتی اعمال کا نام "اخلاق" ہے، تعلیم کی بڑی غرض و غایت یہی ہے کہ ان اخلاق کی صحیح تعمیر کی جائے تاکہ وہ فرائض بخوبی ادا ہون جن کیلئے وہ اس دنیا مین آیا یا بھیجا گیا ہے،

ہماری موجودہ تعلیم جس طرح بے مقصد ہے، اُسی طرح یہ تمام تر بے اخلاق بھی ہے، ملک مین مسلمانون کی ایک درسگاہ بھی ایسی نہین ہے، جس نے اخلاق کی تعمیر اور تربیت کی اہمیت کو سمجھا ہو، اور جس نے اپنی زندگی کا مقصد "با اخلاق انسان" کا پیدا کرنا قرار دیا ہو، اسی لئے جامعہ ملیہ اسلامیہ کی عزت ہماری نگاہون مین ایک خاص حیثیت رکھتی ہے، کہ نئی تعلیم کی درسگاہون مین یہ پہلی درسگاہ ہے، جس نے اس کی اہمیت کو سمجھا اور اس کی تکمیل کے لئے کوشان ہے،

عموماً اخلاق کے معنی ہماری زبان مین نہایت محدود ہین، اخلاق کے لفظ سے ہمارا مقصود یہی محدود معنی نہین بلکہ اُن سے کہین بڑھ کر وسیع ہے، اخلاق سے مقصود انسان کی قوت نفسی کی ایسی تربیت اور مشق ہے، جس سے وہ اپنے شخصی، انسانی اور قومی فرائض کے ادا کرنے کی پوری استعداد اور صلاحیت پیدا کرلے، درس گاہ کا اہم فرض یہ ہے کہ اپنے احاطے کے اندر ایسی فضا اور ماحول پیدا کرے، جو دنیا کی فاسد اور مسموم آب و ہوا سے محفوظ ہو کر صالح اور صحیح اور طاقت ور آب و ہوا کی جگہ ہو، اس کی بہترین مثال یہ ہے کہ اخلاقی حیثیت سے درسگاہ ایک قسم کا سینی ٹوریم یعنی دار الصحت ہو، جہان فاسد جراثیم ہلاک ہو کر بیمار صحیح و تندرست ہو جاتا ہے،

ہمارے گھرون کی اخلاقی و مزاجی کیفیت جس درجہ خراب اور فاسد ہے، اسی نسبت سے اس بات کی زیادہ ضرورت ہے کہ ہماری درسگاہون کا ماحول زیادہ صالح، صحیح، اور طاقت بخش ہو تاکہ گھرون کی مسموم فضا سے علحدہ ہو کر رفتہ رفتہ ان افراد کی تخلیق ہو، جو صحیح شخصی، انسانی اور قومی اخلاق و خصائل کے حامل ہون اور اس طرح ایک دن وہ آئے، کہ پوری قوم کی قوم ان اخلاق و فضائل سے متصف اور مزین ہو جائے،

۱۔ **سادگی اور صفائی**:۔ ہماری درس گاہون کا فرض ہے، کہ وہ اپنے بچون کو سادہ لیکن صاف ستھرا رہنے کی اہمیت ذہن نشین کرین، ، صاف ستھرا رہنے کی معنی بیش قیمت کپڑے، اعلیٰ درجے کے مکان، اور قیمتی فرنیچر اور سامان

کے نہین ہین، افسوس ہی، کہ اکثر مسلمانون بچون نے اس کے یہی معنی سمجھے ہین، اس کے دو برے نتیجے کھلے طور سے ہمارے بچون مین پیدا ہین، ایک یہ کہ وہ اپنی اندرونی صفائی کے بدلے ظاہری ٹیپ ٹاپ پر زیادہ زور دیتے ہین، اور اس بنا پر ان کی تعلیمی زندگی نہایت گران ہے، اور وہ اپنے والدین کے لئے سراسر کونت بنے ہوئے ہین، دوسرے خود طالب العلم بھی اپنے حوصلے کے مطابق اپنی آمدنی نہ پانے سے ملول وغمگین رہتے ہین جس کا اثر ان کی طبیعت کی تیزی اور ذکاوت پر بہت برا پڑتا ہے، اور ان کا جو وقت اپنے تعلیمی مسائل اور مباحث کی یاد اور حل مین صرف ہوتا وہ اُن کے بناؤ سنگار مین، اور جو نہین ہی، اس کے حصول کی فکر اور ناکامی کے غم مین بسر ہوتا ہی؛

ہمارے طالب علمون کی زندگی سادہ لیکن صاف ستھری ہونی چاہئے، ان کو شروع ہی سے یہ بتانا چاہئے، کہ تمھاری عزت تمھارے بیش قیمت کپڑون اور اعلی سامان سے نہین، بلکہ تمھارے بیش قیمت علم اور اعلی اخلاق سے ہی، طالب علمون کے اندر بڑائی اور مسابقت کا معیار ظاہری نمایش اور آرایش کا سامان نہ ہو بلکہ اندرونی لیاقت اور قابلیت کا جوہر ہو؛

مسلمان طالب علمون کو جو مسرف اور نمایش پسند قوم کے افراد ہین خصوصیت کے ساتھ یہ بات جتانی چاہئے، کہ اب وہ وقت نہین کہ ہم اپنے اسلاف کے بقیہ متمولانہ اثرات کی پیروی مین وہ گران نمایشی زندگی اختیار کرین، جو ہم کو اپنے والدین سے ورثہ مین مل رہی ہی، کیونکہ وہ دولت ختم ہو چکی، اور وہ تمول اب سراب ہی؛ اس لئے اس کے نمایشی فخر وغرور کے اسباب کو بھی اب ختم ہو جانا چاہئے، ورنہ یہ تعلیم ہمارے افلاس مین روز بروز اضافہ کرتی جائے گی، اور قوم کی حالت بر روز بد سے بدتر ہوتی جائیگی، اسکی مثالین آج بہت سے خاندانون مین ملین گی، کہ نئی تعلیم کی اس غلط تربیت نے ان خاندانون کی مالی حالت کو کتنا نقصان پہنچایا ہی؛

دنیا کے دوسرے ملکون سے بہت بڑھ کر ہندوستان کے مسلمانون کو اس کی طرف توجہ کی ضرورت ہی، کہ وہ ایسی قوم کے دوش بدوش چلنے پر مجبور ہین، جو روزمرہ کی زندگی مین حد درجہ کفایت شعار اور سادہ واقع ہوئی ہے؛ اس لئے اس کے ذاتی اور قومی مصارف ہمارے مقابلے مین بہت کم ہین، بنا برین اس کے پاس ہمارے مقابلے مین دولت کی فراوانی ہی؛ اور نتیجہ یہ ہے کہ جس خرچ مین ہم اپنے ایک بچے کو تعلیم دلا سکتے ہین، ہمسایہ قوم اپنے چند

برت کر دکھائین، جہاد جہدٌ سے مشتق ہے جس کے معنی محنت اور تکلیف کے ہین، حق کی راہ مین ہم جو تکلیف اوٹھائین، وہ ہمارا جہادؔ ہے، دنیا کی زندگی سکون پر نہین دائمی حرکت پر قائم ہے، غلط فہمی سے ہم یہ سمجھے ہین، کہ ہم جس قدر سکون پائین گے، اسی قدر آرام اوٹھائین گے، پچھلے عہد کے ایک عجمی شاعر نے کہا تھا:-

بقدر ہر سکون راحت بود بنگر تفاوت را    دویدن، رفتن، استادن، نشستن، خفتن و مردن

لیکن حقیقت مین یہ زوال پذیر قوم کا فلسفہ ہے، راحت کے اس عجمی تخیل کے بالمقابل فصیح عرب کہتا ہے:-

فی الحرکۃ برکۃ، جس طرح بھوک کے بعد غذا کا اصلی لطف ملتا ہے، اور جو آنکھین بیدار رہی ہین، وہی خواب کی لذّت سے آشنا ہوتی ہین، اسی طرح محنت و مشقت کے بغیر آرام وراحت کا وجود ہی نہین ہوسکتا جبتک ہماری پیشانی سے محنت کا پسینہ ہمارے پاؤن پر نہ ٹپکے گا، جو روٹی ہمارے ہاتھ آئیگی، وہ ہمارے احساس کے ذائقہ کو بھی تسکین نہین دے گی، سُست امیرون کی پر لطف غذائین ہی وہ جراثیم ہین، جو اُن کی بیماریون کو پیدا کرتے ہین، ایک محنتی مزدور چونکہ پوری بھوک اور معدے کی پوری خواہش پر کھاتا ہے، اس لئے ہر وہ کھانا جو اس کو وقت پر مل جاتا ہے، وہ اس کی قوت کا سرمایہ اور اوسکی صحت کا خزانہ ہوتا ہے،

مسلمانون کو بچپن سے محنت کا عادی ہونا چاہئے، ان کی طالب علمانہ زندگی مین یہ عادت ایسی پختہ ہوجانی چاہئے کہ وہ تمام عمر کے لئے اس دولت کو اپنے قبضہ مین کرلین، تعلیم، امتحان کی تیاری، ورزش، سفر اور تعلیم کی فراغت کے بعد جس شاہراہ زندگی کو بھی اختیار کیا جائے، وہ نوکری ہو، تجارت ہو، صنعت ہو، ہر ایک مین یہی جوہر ان کا بہترین رفیق زندگی ہوسکتا ہے، پچھلی دولت مندی کا خمار اب تک مسلمانون پر چھایا ہوا ہے، ہماری درس گاہون کا بہترین فرض یہی ہے کہ وہ مسلمان طالب علمون کے یہ ذہن نشین کردین، کہ اب تمھاری زندگی صرف تمھاری محنت جفاکشی اور جانفشانی پر موقوف ہے، یہ دنیا ایک تلاطم خیز سمندر ہے، جس سے نکل کر ساحل تک سلامتی پہنچنا صرف تمھارے ہی ہاتھ پاؤن چلانے پر موقوف ہے،

کون نہین جانتا کہ اس عرصۂ کائنات مین زندگیون کا ایک معرکہ برپا ہے اور ہر ایک مخلوق اپنے جینے اور بڑھنے

کیلئے ہاتھ پاؤن مار رہی ہے، قومین اس دوڑ مین مصروف ہین، افراد اس مسابقت مین سرگرم ہین، وہی زندہ اور جیتا رہیگا جو اپنی محنت اور کوشش سے اس بازی کو جیتے گا، اور جس نے ہاتھ پاؤن ڈال دئے، اور نرم بستر کا جویا ہوا، دنیا اس کو مردہ سمجھ کر ایک گوشے مین ڈال دے گی، اور افراد اور قومین اس کو روندتی ہوئی آگے بڑھ جائین گی، زندگی کا فلسفہ صرف جدوجہد، محنت اور سخت کوشی ہے، بھوک کی برداشت شکم سیری کا سامان ہے، اور موت کی تلاش زندگی کا سرچشمہ ہے، فاقتل ثم احیی ثم اقتل فاحیی ثم اقتل فاحیی،

یہ جو کچھ کہا گیا شاعری نہین روزمرہ کی حقیقت ہے، طالب علمون کو اپنے روزانہ کے ورزشی کھیلون مین کیا یہ راز ہر شام کو علانیہ معلوم نہین ہوتا، کہ وہی لڑکا جیتتا اور وہی فریق کامیاب ہوتا ہے، جو جس قدر اس دن زیادہ محنتی اور زیادہ جفاکش تھا، یہ پوری دنیا ایک بڑے ورزشی کھیل سے بڑھ کر نہین، اس میدان مین بھی اسی کی جیت ہے جو زیادہ محنتی اور زیادہ جفاکش ہے، اکامیابی کی راحت انھین کے لئے ہے، جو اپنے کاروبار مین محنت اور جدوجہد کی تکلیف اوٹھاتے ہین،

تمام قومون مین سب سے زیادہ کامیاب، سب سے زیادہ خوش قسمت، اور سب سے زیادہ قابل رشک وہ قوم سمجھی جاتی ہے، جس کے ہاتھون مین دوسری قومون کی سلطنت کی باگ ہو، لیکن کیا تاریخ کے اوراق نے اس حقیقت کو آپ پر منکشف نہین کیا کہ یہ کامیابی، یہ خوش قسمتی، اور یہ قابل رشک ہونے کی صلاحیت انکو کتنی محنت، کتنی جفاکشی اور کتنی پے درپے جسمانی تکلیفون اور اذیتون کی برداشت کے بعد حاصل ہوئی ہے، محمود نے سترہ حملون مین پنجاب پر قبضہ کیا، شہاب الدین غوری نے ایک شکست کے بعد پورے سال بھر اپنے شکست کے وقت کے پہنے ہوئے کپڑون کو تبدیل نہین کیا، بابر نے کامل پندرہ برس پہاڑون سے سر ٹکرایا، مین نے ان فقرون کو ہمیشہ کہا ہے، اور پھر کہتا ہون کہ بدو کی سختیون کو جھیلے بغیر قیصر و کسری کے تخت سلطنت کی خواہش حماقت ہے، جس کو لال قلعے مین شاہجہان کے تخت طاؤس پر جلوس کی ہوس ہو، اس کو پہلے بابر کی طرح خشک پہاڑیون مین سر مارنا چاہیئے، کوہ کنی کے بغیر "جوی شیر" کا خواب دیکھنا دیوانگی ہے،

آج یورپ کی قومین دنیا کے طول و عرض مین سلطنت کا تخت بچھا کے کوس لمن الملک بجا رہی ہین، لیکن اپنے سپاہیون کے کتنے خون، اپنی دولت کے کتنے صرف اور اپنی محنت و جانفشانی کے کتنے مظاہرے کے بعد یہ سعادت ان کو نصیب ہوئی ہو آج تجارتون صنعتون، اور کاریگریون کی زندگی ہے، یہ زندگی کتنی زندگیون کی قربانیون کے بعد حاصل ہوئی ہے، کروڑون مزدور کان کنی مین لگے ہین، لاکھون آلات کے بنانے اور چلانے مین مصروف ہین، لاکھون دن رات دوڑ دھوپ اور محنت اور تگا پو مین مصروف ہین تب جا کر ان کی قوم کے سر پر سلطنت کا تاج ہو، اور ان کے خزانون مین معدنیات، تجارت اور صنعت و حرفت کی دولت ہو،

بابر سے لے کر عالمگیر اوّل تک اور پھر بہادر شاہ اول سے لیکر بہادر شاہ ثانی آخری مغل بادشاہ دہلی تک کی زندگیون پر غور و فکر کی نظر ڈالئے، کیا تین سو برس کی یہ تاریخ یہ حقیقت نہین بتاتی کہ جنھون نے تکلیف کی زحمت اوٹھائی، اونھون نے تخت سلطنت پر آرام کیا، اور جنھون نے آرام کی خواہش کی اونھون نے عمر بھر زحمتون اور تکلیفون مین بسر کی،

الغرض مسلمان طالب علمون کو اب یہ نکتہ کبھی فراموش نہ کرنا چاہئے کہ محنت اور جفاکشی ہی کی عادت وہ چیز ہے جو ان کی تعلیمی اور عملی دونون زندگیون مین ان کو کامیاب بنا سکتی ہے، جہان قومی سلطنتین اور قومی تعلیم گاہین ہین، وہان کے نظام تعلیم پر ذرا غور کرنے سے یہ نکتہ حل ہو سکتا ہے، کہ ان کے نصاب تعلیم مین جو اہمیت کتابون کو حاصل ہو، اس سے کم اہمیت ان کے جسمانی کھیلون اور مختلف ورزشون کو حاصل نہین ہے، میدانی کھیلون کے علاوہ پہاڑون پر چڑھنا، دریاؤن مین کشتی چلانا، دھوپ مین دوڑنا، ہواؤن مین اڑنا، وہ کون سی جانفشانی ہے جس کی مشق یہ قومین اپنے حکمران بننے والے افراد کو نہین کراتین، انگلستان کی بہترین درسگاہون کے دیکھنے کا موقع ملا ہے، اور یہ نظر آیا ہے کہ ان ورزشی کھیلون کی اہمیت وہان تعلیم کے برابر ہی برابر ہے، بلکہ یہ کہنا چاہئے کہ وہان کی عام تعلیم گاہین بھی تقریباً نیم فوجی ہین، اسی سے ہندوستان کی تعلیم کا یہ نقص کہ وہ تمامتر نظری رہتی ہے عملی نہین وہان دور ہو جاتا ہے، مسلمانون کو اگر آیندہ ہندوستان کی سلطنت مین حصہ لینا ہو، تو ان کو یہ نکتہ فراموش نہ ہونا چاہئے کہ آیندہ ان کو صرف نظری نہین بلکہ عملی قوم

بنا چاہئے، اور یہ اخلاقی تربیت کے بغیر ممکن نہیں،

۳۔ **خود اعتمادی**، مسلمانون کی اخلاقی تعمیر کا نہایت اہم عنصر اپنے افراد کے اندر خود اعتمادی کا جوہر پیدا کرنا ہے، جس کے بغیر نہ کوئی شخص کامیاب ہوسکتا ہے، اور نہ کوئی قوم خود اعتمادی سے مقصود اپنے اندر فیصلے کی قوت سے مستحکم عزم پیدا کرنا، اور پھر اس عزم کے مطابق خدا کے بعد خود اپنی ذات پر بھروسہ کرکے کام کو شروع کر دینا اور اس کو کامیابی تک پہنچانا ہے، قرآن پاک نے اس نکتے کو صرف دو لفظون مین ادا کیا ہے، اذا عزمت فتوکل علی اللہ، (جب عزم کرے تو پھر خدا پر بھروسہ کر) اس سے پہلے مشورے کا حکم ہے، مشورے کے بعد جو فیصلہ ہو جائے، اس پر مستحکم عزم کی تاکید ہے، پھر اس عزم کے مطابق اس کو کر گذرنا، اور اس کی کامیابی کے لئے خدا کی توحید اور نصرت پر بھروسہ رکھنا،

مسلمانون کا یہی جوہر تھا جس سے متصف ہو کر ایک غریب مسافر ہمت کی کمر باندھکر تن تنہا کھڑا ہوتا تھا، اور بحر و بر، دشت و جبل کو طے کرکے مشرق سے مغرب اور مغرب سے مشرق کو چلا جاتا تھا، ایک یتیم طالب العلم گھر سے یکہ و تنہا نکلتا تھا، اور سالہا سال تک ملک ملک کی خاک چھان کر ایک ایک شہر مین علم و فن کے ماہرین وقت کی صحبتون اور درس گاہون سے فیض پا کر اپنے وطن کو لوٹتا تھا، ذرّہ ہو کر نمودار ہوتا اور پھر آفتاب بن کر چمکتا تھا، ایک باہمت سوداگر اکیلا اپنا ساز و سامان لیکر کبھی سندباد بحری اور کبھی سندباد بری بن کر نکلتا، اور دولت کے جہاز اور کاروان سے لدا پھندا عراق، شام، اسکندریہ اور اسپین کی بندرگاہون مین اترتا، ایک معمولی سپاہی اپنی تلوار لیکر نکلتا اور روئے زمین کی فضا کو چیر کر کہین نہ کہین اپنے لئے ایک حکومت و ریاست کھڑی کر لیتا،

مسلمانون کا یہ جوہر اٹھارہوین صدی کے ہندوستان مین ان سے کھو گیا، سُن کر حیرت ہوگی، کہ وہ بابر جس نے پندرہ برس کے سن مین تخت پر بیٹھ کر اور پھر بارہ ہزار کی فوج سے ہندوستان کو فتح کر ڈالا، اس کی اولاد جب لال قلعے سے بھیڑ کی طرح نکلی ہے، تو اوس کو یہ بھی معلوم نہ تھا، کہ کس طرح اپنے ہاتھون سے اپنی روزی کا سامان کیا جا سکتا ہے،

والدین اپنے بچوّن کے ساتھ اپنی بہترین محبت یہ سمجھتے ہین کہ اس کو تنہا کوئی کام کرنے نہ دین، تنہا راستے مین نہ چلین، راتون کو اکیلے گھر سے باہر نہ نکلین، کمرون مین رات کو تنہا سونے نہ پائین، ایک بڑے عالم باپ کو مین نے دیکھا کہ اپنے جوان بیٹے کو کالج کی تعلیم کے لئے لکھنؤ اس لئے نہین جانے دیتے تھے کہ یہ کالج مین پڑھنے جانیوالا بچہ کہین آتے جاتے راستے مین موٹرون سے کچل نہ جائے، امیر مسلمانون کے گھرون مین یہ بات دولتمندی کی نشانی سمجھی جاتی ہے، کہ انائین اور کھلائیان جوان جوان لڑکون سے بھی علیحدہ نہ ہونے پائین، ہم نے اٹھارہ انیس سال کے ایسے نواب زادون کے واقعے سُنے ہین، جن کو اس وقت تک نیند نہین آتی تھی، جب تک ان کی آنا بی بی ان کو ٹانگ پر سُلاتی نہ ہون، آپنے ایسے نواب زادون اور امیرزادون کو دیکھا ہوگا، جو کسی درسگاہ کے دارالاقامے مین جب داخل ہوتے ہین، تو اُن کے ساتھ اُن کو ناگہانی اتفاقات سے بچانیکے لئے اسٹاف کا اسٹاف ہوتا ہی

غریب مسلمانون تک مین یہ بات عموماً دیکھی جاتی ہے، کہ وہ اپنے بچون کو خود تنہا اپنے کام کی ذمہ داری اوٹھانے کی زحمت دینے پر بہت کم رضامند ہوتے ہین، یہی سبب ہے کہ ہمارے بچے عزم اور ارادہ کے کچے، ہمت کے بودے اور استقلال کے کمزور ہوتے ہین، اور اس لئے تعلیم کے زمانہ کے اندر اندر بھی وہ اتالیق اور ٹیوٹر کے سہارے کے بغیر نہین چل سکتے، اور تعلیم کے بعد بھی اپنے بل بوتے پر کھڑے نہین ہو سکتے، الغرض وہ بچپن مین انا اور کھلائی کے، تعلیم مین اتالیق اور ٹیوٹر کے، اور ملازمت مین سعی، سفارش کے محتاج ہوتے ہین، زندگی کے ہر مرحلے مین ہر قدم پر ان کو اس کی ضرورت محسوس ہوتی ہی، کہ وہ کسی کا ہاتھ پکڑ کر چلین، ایسی قوم کے افراد کیا حکومت کی بلند چوٹی پر چڑھنے کی ہمت کر سکتے ہین،

کیا اسلامی ہندوستان کی تاریخ ہمارے سامنے نہین، اُن کی ترقی کا عہد وہ تھا، جب بادشاہ کے زیر سایہ [illegible] ہو کر ملک کا انتظام کرتے تھے، اور ان کی تنزلی کا زمانہ جب آیا، تو یہ شہزادے اپنے اپنے میرون کے سہارے [illegible] تخت پر بیٹھنے لگے، نتیجہ یہ ہوا کہ ان میرون نے ان کو ہٹا کر تخت سے دور پھینک دیا، اور بالآخر تخت اور تخت نشین دونو کا خاتمہ ہوگیا،

یورپ کی ترقی یافتہ قومون کے افراد مین آج یہ جوہر ان کی انھین درس گاہون مین پیدا ہوتا ہے، کہ وہ اسی کا

